کرشمہ دامن دل مے کشد کہ جا ایں جا است

(یعنی: آپؐ کے حسن کا کرشمہ دامنِ دل کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔)

☆ حضرت شیخ نورالدین صاحبؓ تاجر قادیان پر ملاقات کے وقت حضورؑ کی مسرت اور بشاشت نے بہت اثر ڈالا۔

☆ حضرت عبدالرحیم صاحبؓ چشم دہلوی حضورؑ کے غضِ بصر پر فدا تھے۔

☆ حضرت مولوی فضل محمد صاحبؓ ہرسیاں والے کے دل پر حضورؑ کی وسعت حوصلہ کا بہت اثر تھا۔ آپؓ فرماتے ہیں کہ مَیں کئی دفعہ حضورؑ کی خدمت میں حاضر ہوتا اور ایسی باتیں کرتا جن کا حضورؑ سے کوئی تعلق نہ ہوتا۔ مجھے اب وہ باتیں یاد آتی ہیں تو حضورؑ کے قیمتی وقت ضائع کرنے کا افسوس کرتا ہوں مگر حضورؑ نے کبھی بات سننے میں بے پروائی کا اظہار نہیں کیا اور کبھی نہیں فرمایا کہ بس کرو، مجھے کوئی اَور کام ہے۔

☆ حضرت سید عزیز الرحمٰن صاحبؓ نے فرمایا کہ ہر شخص خیال کرتا کہ حضورؑ مجھ سے زیادہ محبت کرتے ہیں۔ اور حضورؑ کا پگڑی باندھنا اور پگڑی کے پیچ مجھے بہت ہی بھاتے۔

☆ حضرت مولوی عبیداللہ صاحب بقاپوریؓ نے بیان فرمایا کہ حضورؑ کا میری پیٹھ پر اپنا دست مبارک پھیرنا مَیں کبھی نہیں بھول سکتا، ایک مقناطیسی قوت تھی جو بجلی کی رَو کی طرح تمام بدن میں دوڑ گئی۔

☆ حضرت بابو محمد سعید صاحبؓ ارشد نے فرمایا کہ طاعون کے زمانہ میں آدمیوں کی ہلاکت اور احمدیوں کی حفاظت کے نشان کی شوکت، جلال اور رعب کا مجھ پر آج بھی گہرا اثر ہے۔

☆ حضرت حبیب احمد صاحبؓ کاتب نے بیان کیا کہ وہ لاریب سلطان القلم تھا، مجھے اُس کی گردشِ قلم نے موہ لیا۔

☆ حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب نیرؓ نے فرمایا کہ مَیں تو حضورؑ کی نگاہ کا کشتہ ہوں۔ مَیں جب پہلی بار قادیان آیا تو پوربی زبان میں ایک نظم کہی جس کا ایک مصرعہ تھا:　اے گوپال! ہماری طرف بھی ایک نظر فرما

حضورؑ نے یہ سن کر آنکھ اٹھا کر میری طرف دیکھا۔ اس نظر کا جادو مجھ پر ایسا ہوا کہ مَیں اس کا نقشہ کھینچ نہیں سکتا...... خدا کی قسم! اس نظر کے بعد اس سے بہتر اور خوبصورت نظر آج تک نظر نہ آئی۔

☆ حضرت حافظ غلام رسول صاحبؓ وزیر آبادی نے بیان فرمایا کہ مخالفین نے میرا مکان مجھ سے چھین لیا تو مَیں نے حضورؑ سے شکوہ کیا۔ آپؑ نے فرمایا کہ لوگ ختنوں اور شادیوں پر مکانات فروخت کر دیتے ہیں، آپکا مکان خدا کیلئے جاتا ہے تو جانے دو۔ اس دن سے میرے دل میں سے مکانوں وغیرہ کی محبت جاتی رہی۔ ہاں خدا نے پھر اپنے فضل سے مجھے سب کچھ دیدیا جو مَیں انعام سمجھتا ہوں۔

☆ حضرت مرزا ارشد بیگ صاحبؓ حضورؑ کی آنکھوں کے متوالے تھے۔ جو حیا اور لطف اُن آنکھوں میں دیکھا وہ کسی کی آنکھوں میں نہ دیکھا۔

☆ حضرت اللہ دین صاحبؓ (فلاسفر) نے فرمایا کہ مَیں حیران ہوں کہ حضورؑ کی کس ادا کو پیاری کہوں اور کس کو نہ کہوں۔

---

بقیہ از صفحہ 12:

## حضرت مسیح موعودؑ کا مقام اور دعویٰ

(ازالہ اوہام روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 180-179)

بمطابق فرمانِ رسول کریم ﷺ کہ آنے والا الحکم وعدل ہو گا حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا: "میری حیثیت ایک معمولی مولوی کی حیثیت نہیں ہے بلکہ سُنن انبیاء کی سی حیثیت ہے۔ مجھے ایک سماوی آدمی مانو پھر یہ سارے جھگڑے اور تمام نزعیں جو مسلمانوں میں پڑی ہیں ایک دم میں طے ہو سکتی ہیں۔ جو خدا کی طرف سے مامور ہو کر حکم بن کر آیا ہے جو معنے قرآنِ شریف کے وہ کرے گا وہی صحیح ہوں گے اور جس حدیث کو وہ صحیح قرار دے گا وہی حدیث صحیح حدیث ہو گی"۔

(ملفوظات جلد دوم صفحہ 140)

"یہ سوال باقی رہا کہ اس زمانہ میں امام الزمان کون ہے جس کی پیروی تمام مسلمانوں اور زاہدوں اور خواب بینوں اور ملہموں کو کرنی خدا تعالیٰ کی طرف سے فرض قرار دیا گیا ہے۔ سو میں اس وقت بے دھڑک کہتا ہوں کہ خدا کے فضل اور عنایت سے وہ امام الزمان میں ہوں اور مجھ میں خدا تعالیٰ نے وہ تمام علامتیں اور شرطیں جمع کی ہیں اور اس صدی کے سر پر مجھے مبعوث فرمایا ہے۔...... یاد رہے کہ امام الزمان کے لفظ میں نبی، رسول، محدث، مجدّد سب داخل ہیں مگر جو لوگ ارشاد اور ہدایت خلق اللہ کے لئے مامور نہیں ہوئے اور نہ وہ کمالات اُن کو دیئے گئے ہیں گو وہ ولی ہوں یا ابدال ہوں امام الزمان نہیں کہلا سکتے"۔ (ضرورۃ الامام صفحہ 24)

"میں نے بار بار بیان کر دیا ہے کہ یہ کلام جو میں سناتا ہوں یہ قطعی اور یقینی طور پر خدا کا کلام ہے جیسا کہ قرآن اور توریت خدا کا کلام ہے اور میں خدا کا ظلّی اور بروزی طور پر نبی ہوں۔ اور ہر ایک مسلمان کو دینی امور میں میری اطاعت واجب ہے اور مسیح موعود ماننا واجب ہے اور ہر ایک جس کو میری تبلیغ پہنچ گئی ہے گو وہ مسلمان ہے مگر مجھے اپنا حکم نہیں ٹھہراتا اور نہ مجھے مسیح موعود مانتا ہے اور نہ میری وحی کو خدا کی طرف سے جانتا ہے وہ آسمان پر قابلِ مواخذہ ہے کیونکہ جس امر کو اس نے اپنے وقت پر قبول کرنا تھا اُس کو ردّ کر دیا۔ میں صرف یہ نہیں کہتا کہ میں اگر جھوٹا ہوتا تو ہلاک کیا جاتا بلکہ میں یہ بھی کہتا ہوں کہ موسیٰؑ اور عیسیٰؑ اور داؤدؑ اور آنحضرت ﷺ کی طرح سچا ہوں اور میری تصدیق کے لئے خدا نے دس ہزار سے بھی زیادہ نشان دکھلائے ہیں۔ قرآن نے میری گواہی دی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے میری گواہی دی ہے"۔ (تحفۃ الندوہ صفحہ 4)

آپؑ مزید درج فرماتے ہیں "میں اُس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اُسی نے مجھے بھیجا ہے اور اُسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اُسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے۔ اور اس نے میری تصدیق کے لئے بڑے بڑے نشانات ظاہر کئے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں" (تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ 68)

نیز آپؑ نے فرمایا: "خدا تعالیٰ کے الہام اور وحی سے کہتا ہوں وہ جو آنے والا تھا وہ میں ہوں۔ قدیم سے خدا تعالیٰ نے منہاجِ نبوت پر جو طریق ثبوت کا رکھا ہوا ہے وہ مجھ سے جس کا جی چاہے لے لے"۔ (ملفوظات جلد چہارم)

# حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کی نظر میں

# صحابہ رضی اللہ عنہ کا مقام

(نوید احمد)

جب بھی خدا تعالیٰ اپنے چنیدہ بندوں کو بنی نوع انسان کی اصلاح کے لئے منصب نبوت پر سرفراز فرماتا ہے تو وہ خود ان کی پشت پناہی کے لئے کھڑا ہو جاتا ہے اور اپنی ذات کو ان پر ایسے ظاہر فرماتا ہے کہ دنیا کی کوئی طاقت اُن کے یقین اور اعتماد کو ختم نہیں کر سکتی۔ وہ پہاڑوں جیسی مشکلات اور مصائب کا بڑی ہمت، خوشی اور دلیری سے مقابلہ کرنے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں اور کوئی ایذاء یا ابتلاء ان کے ثباتِ قدم کو ڈگمگا نہیں سکتا۔ انہیں اس بات کا کامل یقین عطا کیا جاتا ہے کہ وہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہیں اور خدا تعالیٰ اُن کے ساتھ ہے اور وہ خدا تعالیٰ کی مدد اور نصرت کے ایسے نظارے دیکھتے ہیں جو اُن کے لئے اور ان کے ماننے والوں کے لئے ازدیادِ ایمان کا موجب بنتے ہیں۔ خدا تعالیٰ اپنی غالب قوت سے اُن کی مدد فرماتا ہے اور خارق عادت سلوک سے انہیں اُن کے منکرین پر غلبہ بخشتا ہے۔ یہ خدا تعالیٰ کی سنت ہے جیسا کہ وہ خود قرآن کریم میں فرماتا ہے۔

قرآن کریم میں انبیاء کی تاریخ کا مطالعہ اس بات پر گواہ ہے کہ باوجود ہزار مشکلات اور نامساعد حالات کے بالآخر خدا تعالیٰ اور اس کے انبیاء ہی غلبہ حاصل کرتے ہیں۔ خدا تعالیٰ مختلف راہوں سے ان کی مدد فرماتا ہے اور انہیں ایسے سلطانِ نصیر عطا فرماتا ہے جو ان کے رنگ میں رنگین ہو کر اُن کے کاموں میں اس کے مددگار ثابت ہوتے ہیں۔ اس امر کا نمونہ ہمیں ہر نبی کی ذات میں دکھائی دیتا ہے مگر اس کا اکمل اور اعلیٰ ترین نمونہ ہمیں سردارِ دو عالم فخر الانبیاء ﷺ کی ذاتِ مقدس میں دکھائی دیتا ہے۔ آپؐ کی مقدس ذات میں ایک ایسی بینظیر مقناطیسی کشش ودیعت کی گئی تھی کہ صحابہؓ بے اختیار آپؐ کی طرف کھنچے چلے آئے اور پھر انہوں نے صدق و وفا کا ایسا نمونہ دکھلایا جس کی مثال رہتی دنیا تک قائم رہے گی۔ آپؐ کی محبت میں انہوں نے اپنے مال و دولت، رشتوں اور عزیز و اقارب کو الوداع کہہ دیا اور ہجرت کے بعد اپنے وطنوں کی یاد کو بھی ترک کر دیا۔ تاریخ اسلام ان کی لازوال محبت کی داستانوں سے بھری پڑی ہے۔

اس زمانہ میں پھر اسی نظارہ کا ظہور ہوا ہے اور سیّد الانبیاء ﷺ کے روحانی فرزند حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو بھی اسی مقناطیسی کشش میں سے حصہ دیا گیا اور آپؑ کو بھی بے شمار فدائی غلام عطا فرمائے گئے جن کے بابرکت وجودوں نے اسلام کے دورِ اوّل کی یاد تازہ کر دی۔ جماعتِ احمدیہ کی تاریخ صحابہؓ کی بے مثال قربانیوں اور ان کے لازوال عشق و وفا کی داستانوں پر محیط ہے۔ یہ سلسلہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی حیات میں ختم نہیں ہوا بلکہ اس کے بعد آپؑ کے خلفاء کی زندگیوں میں بھی وہی نظارے دکھائی دیتے ہیں۔ اس مختصر مضمون میں اُن خوش نصیبوں کا تذکرہ مقصود ہے جن کا ذکر خود خدا تعالیٰ کے فرستادہ نے اپنے قلم سے اپنی تحریرات میں فرمایا ہے۔ دیکھیں کہ ان کا مقام اپنے آقا کی نظر میں کیا تھا اور کوشش کریں کہ ہم بھی ان کے نقشِ قدم پر چل کر سعادت حاصل کر سکیں۔

## حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کا مقام

جماعت احمدیہ کی تاسیس سے قبل ہی حضرت مولانا حکیم نور الدینؓ ایک نابغہ روزگار وجود انسان تھے۔ ہندوستان اور مکہ اور مدینہ کی درسگاہوں سے تعلیم کے نور سے منور، طب اور حکمت کے خداداد علم کی بدولت راجوں مہاراجوں کے منظور نظر تھے اور سارے ہندوستان میں آپ کا شہرہ تھا۔ جہاں دینی اور دنیاوی علوم سے مالا مال تھے وہاں خدا تعالیٰ کی طرف سے مال و دولت کی فراوانی بھی عطا تھی جسے بے دریغ بنی نوع انسان کی فلاح و بہبود کے لئے خرچ کرنے کی توفیق ملتی تھی۔ جس محفل میں تشریف لے جاتے اس محفل کی جان بن جاتے مگر جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زیارت نصیب ہوئی تو ساری دنیا کو ترک کر کے قادیان کی بستی میں اپنے آقا کے قدموں میں بیٹھ گئے اور سلطانِ نصیر ہونے کا ایسا حق ادا کیا کہ رہتی دنیا تک آپ کا نام خدا تعالیٰ کے فرستادہ کے نام کے ساتھ ایک لازوال شان کے ساتھ منسلک رہے گا۔ سیّدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام آپؓ کے متعلق فرماتے ہیں: ''میرے محبین سب کے سب متقی ہیں لیکن ان میں سے بصیرت میں زیادہ قوی، علم میں حصہ کثیر رکھنے والا، رفق اور حلم میں افضل، ایمان اور اطاعت میں اکمل۔ محبت، معرفت، خشیت، یقین اور ثبات میں زیادہ مضبوط ایک مردِ مبارک، کریم، متقی عالم، صالح اور فقیہ و محدّث، جلیل القدر، حکیم حاذق، عظیم الشان، حاج الحرمین، حافظِ قرآن، قوم کے لحاظ سے قریشی اور نسب کے لحاظ سے فاروقی جس کا اسمِ گرامی مولوی حکیم نور الدین بھیروی ہے۔ اللہ دنیا اور دین میں اسے اس کا ثواب عطا فرمائے۔ وہ ان ابتدائی لوگوں میں سے ہے جنہوں نے صدق وصفا، محبت واخلاص اور وفا سے میری بیعت کی۔ وہ ایسا شخص ہے جو انقطاع، ایثار اور خدماتِ دین میں حیران کن مقام رکھتا ہے۔ اس نے اعلائے کلمہ اسلام کے لئے کئی طریق سے مال کثیر خرچ کیا ہے۔ میں نے اسے ایسے مخلصین میں پایا ہے جو اللہ سبحانہ کی رضا کو تمام رضاؤں پر اور بیویوں، بیٹوں اور بیٹیوں پر ترجیح دیتا ہے۔ میں نے اسے ایسے لوگوں میں سے پایا ہے جو اللہ تعالیٰ کی مرضات کی تلاش میں رہتے ہیں اور اپنے اموال اور اپنے نفوس کو خرچ کر کے اس کی رضا اور رضوان کے لئے کوشاں ہیں اور ہر حال میں شکر گزاری کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایسا صادق صدیق عطا کیا ہے جو فاضل، جلیل القدر، شیر، باریک بین، گہری فکر والا اور خدا کی راہ کا مجاہد اور خدا کی خاطر کمال اخلاص سے ایسا محبت کرنے والا ہے کہ جس سے کوئی محبت کرنیوالا سبقت نہیں لے جاسکا''۔ (حمامۃ البشریٰ روحانی خزائن جلد 7 صفحہ 180 تا 181)

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوۃ والسلام مزید فرماتے ہیں:۔
''بعض تم میں سے ایسے بھی صادق ہیں جنہوں نے کسی نشان کی اپنے لئے ضرورت نہیں سمجھی گو خدا تعالیٰ نے اپنے فضل سے ان کو سینکڑوں نشان دکھا دیئے۔ لیکن اگر ایک بھی نشان نہ ہوتا تب بھی مجھے صادق یقین کرتے اور میرے ساتھ تھے۔ چنانچہ مولوی نورالدین صاحب کسی نشان کے طالب نہ ہوئے۔ انہوں نے سنتے ہی آمنّا کہہ دیا اور فاروقی ہو کر صدیقی عمل کرلیا''۔ (الحکم جلد 6 نمبر 42 صفحہ 4 پرچہ 24 نومبر 1902ء)

ایک اور جگہ حضرت مسیح موعودؑ ''نشان آسمانی'' میں لکھتے ہیں:

چہ خوش بودے اگر ہر یک ز امّت نورِ دیں بودے
ہمیں بودے اگر ہر دل پُراز نورِ یقین بودے

کیا ہی اچھا ہوا گر اُمّت میں سے ہر ایک نورالدین بن جائے اور ضرور ایسا ہی ہو۔ اگر ہر ایک دل اسی طرح نور سے پُر ہو۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں: ''حِبی فی اللہ مولوی حکیم نوردین صاحب بھیروی۔۔۔۔۔۔ان کے مال سے جس قدر مجھے مدد پہنچی ہے مَیں کوئی ایسی نظیر نہیں دیکھتا جو اس کے مقابل پر بیان کرسکوں۔ مَیں نے ان کو طبعی طور پر اور نہایت انشراحِ صدر سے دینی خدمتوں میں جان نثار پایا ہے۔ اگرچہ ان کی روزمرہ زندگی اسی راہ میں وقف ہے کہ وہ ہر یک پہلو سے اسلام اور مسلمانوں کے سچے خادم ہیں مگر اس سلسلہ کے ناصرین میں سے وہ اوّل درجہ کے نکلے''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 520)

پھر آپ حضرت خلیفۃ المسیح اوّلؓ کے متعلق فرماتے ہیں:۔
''کثرت مال کے ساتھ کچھ قدر قلیل خدا کی راہ میں دیتے ہوئے تو بہتوں کو دیکھا مگر خود بھوکے پیاسے رہ کر اپنا عزیز مال رضائے مولیٰ میں اٹھا دینا اور اپنے لئے دنیا میں سے کچھ نہ بنانا یہ صفت کامل طور پر مولوی صاحب موصوف میں دیکھی ......جس قدر ان کے مال سے مجھ کو مدد پہنچی ہے اس کی نظیر اب تک کوئی میرے پاس نہیں''۔ (نشان آسمانی۔ روحانی خزائن جلد 4 صفحہ 407)

پھر ایک اور جگہ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت خلیفہ اوّلؓ کے بارہ میں فرماتے ہیں کہ: ''اس جگہ مَیں اس بات کا اظہار اور اس کا شکر ادا کرنے کے بغیر نہیں رہ سکتا کہ خدا تعالیٰ کے فضل وکرم نے مجھے اکیلا نہیں چھوڑا۔ میرے ساتھ تعلق اخوت پکڑنے والے اور اس سلسلے میں داخل ہونے والے جس کو خدا تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے قائم کیا ہے محبت اور اخلاص کے رنگ سے ایک عجیب طرز پر رنگین ہیں۔ نہ مَیں نے اپنی محنت سے بلکہ خدا تعالیٰ نے اپنے خاص احسان سے جو صدق سے بھری ہوئی روحیں مجھے عطا کی ہیں۔ سب سے پہلے مَیں اپنے ایک روحانی بھائی کے ذکر کرنے کے لئے دل میں جوش پاتا ہوں جن کا نام ان کے نور اخلاص کی طرح نورِدین ہے۔ مَیں ان کی بعض دینی خدمتوں کو جو اپنے مال حلال کے خرچ سے اعلائے کلمہ اسلام کے لئے وہ کررہے ہیں ہمیشہ ادب کی نظر سے دیکھتا ہوں کہ کاش وہ خدمتیں مجھ سے بھی ادا ہوسکتیں۔ ان کے دل میں جو تائید دین کے لئے جوش بھرا ہے اس کے تصور سے قدرت الٰہی کا نقشہ میری آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے کہ وہ کیسے اپنے بندوں کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔ وہ اپنے تمام مال اور تمام زور اور تمام اسباب مقدرت کے ساتھ جو ان کو میسر ہے ہر وقت اللہ اور رسول کی اطاعت کے لئے مستعد کھڑے ہیں اور مَیں تجربہ سے نہ صرف حسن ظن سے یہ علم صحیح واقعی رکھتا ہوں کہ انہیں میری راہ میں مال کیا بلکہ جان اور عزت تک دریغ نہیں اور اگر مَیں اجازت دیتا تو وہ سب کچھ اس راہ میں فدا کرکے اپنی روحانی رفاقت کی طرح جسمانی رفاقت اور ہردم صحبت میں رہنے کا حق ادا کرتے۔ ان کے بعض خطوط کی چند سطریں بطور نمونہ ناظرین کو دکھلاتا ہوں تا ان کو معلوم ہو کہ میرے پیارے بھائی حکیم نورالدین بھیروی معالج ریاست جموں نے محبت اور اخلاص کے مراتب میں کہاں تک ترقی کی ہے اور وہ سطریں یہ ہیں، لکھتے ہیں:

مولانا، مرشدنا، امامنا! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ عالی جناب میری دعا یہ ہے کہ ہر وقت حضور کی جناب میں حاضر رہوں اور امام زمان سے جس مطلب کے واسطے وہ مجدد کیا گیا ہے وہ مطالب حاصل کروں۔ اگر اجازت ہو تو مَیں نوکری سے استعفیٰ دے دوں اور دن رات خدمت عالی میں پڑا رہوں۔ یا اگر حکم ہو تو اس تعلق کو چھوڑ کر دنیا میں پھروں اور لوگوں کو دین حق کی طرف بلاؤں اور اسی راہ میں جان دوں۔ مَیں آپ کی راہ میں قربان ہوں۔ میرا جو کچھ ہے میرا نہیں، آپ کا ہے۔ حضرت پیرومرشد! مَیں کمال راستی سے عرض کرتا ہوں کہ میرا سارا مال و دولت اگر دینی اشاعت میں خرچ ہو جائے تو مَیں مراد کو پہنچ گیا۔ ............ مجھے آپ سے نسبت فاروقی ہے اور سب کچھ اس راہ میں فدا کرنے کے لئے تیار ہوں۔ دعا فرماویں کہ میری موت صدیقوں کی موت ہو''۔

مولوی صاحب ممدوح کا صدق اور ہمت اور ان کی غمخواری اور دیانتداری جیسے ان کے قول سے ظاہر ہے اس سے بڑھ کر ان کے حال سے ان کی مخلصانہ خدمتوں سے ظاہر ہو رہا ہے اور وہ محبت اور اخلاص کے جذبہ کاملہ سے چاہتے ہیں کہ سب کچھ یہاں تک کہ اپنے عیال کی زندگی بسر کرنے کی ضروری چیزیں بھی اسی راہ میں فدا کردیں۔ ان کی روح محبت کے جوش اور ہستی سے ان کی طاقت سے زیادہ قدم بڑھانے کی تعلیم دے رہی ہے۔ اور ہردم ہر آن خدمت میں لگے ہوئے ہیں''۔ (فتح اسلام، روحانی خزائن جلد نمبر 3 صفحہ 25 تا 27)

## حضرت مولوی عبدالکریم صاحبؓ

حضرت مولوی عبدالکریم صاحب آغاز سے ہی حضرت مولانا نورالدین خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کی صحبت سے مستفیض ہونے کی وجہ سے ان کے رنگ میں رنگین تھے اور ان کی طرح ہی اسلام کے فدائی تھے۔ خدا تعالیٰ نے علم ومعرفت سے نوازا ہوا تھا مگر جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے قدموں میں حاضر ہوئے تو ایک اور ہی شان ظاہر ہوئی۔ آپ بھی ان بے شمار خدام میں شامل ہیں جنہوں نے قادیان آنے کے بعد ساری عمر اپنے آقا کے قدموں میں گزار دی اور اپنے وطنوں کی یاد کو بھی ہمیشہ کے لئے ترک کردیا۔ جماعت احمدیہ کی تاریخ میں آپ کی خدمات ہمیشہ کے لئے قابل رشک اور قابل تقلید رہیں گی۔

حضرت مولوی عبدالکریم صاحبؓ کے بارہ میں فرماتے ہیں: ''ان کی عمر ایک معصومیت کے رنگ میں گزری تھی اور دنیا کے عیش کا کوئی حصہ انہوں نے نہیں لیا تھا۔ نوکری بھی انہوں نے اسی واسطے چھوڑی تھی اس میں دین کی ہتک ہوتی ہے۔ پچھلے دنوں میں ان کو ایک نوکری دوسو روپے ماہوار کی ملتی تھی مگر انہوں نے صاف انکار کردیا۔ خاکساری کے ساتھ انہوں نے اپنی زندگی گزار دی۔ صرف عربی کتابوں کے دیکھنے کا شوق رکھتے تھے۔ اسلام پر جو اندرونی بیرونی حملے پڑتے تھے ان کے دفاع میں عمر بسر کردی۔ باوجود اس قدر بیماری اور ضعف کے ہمیشہ ان کی قلم چلتی رہتی تھی۔ (سیرت حضرت مولوی عبدالکریم صاحب سیالکوٹی صفحہ 108)

حضرت مولوی عبدالکریم صاحب سیالکوٹی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بے لوث دینی خدمات اور اَن گنت خوبیوں کے اعتراف میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک فارسی نظم لکھی اس کا ترجمہ یہ ہے:۔

عبدالکریم کی خوبیاں کیونکر گنی جاسکتی ہیں جس نے شجاعت کے ساتھ صراطِ مستقیم پر جان دی۔ وہ دینِ اسلام کا حامی تھا اس کا خدا نے لیڈر نام رکھا تھا وہ خدائی اسرار کا عارف تھا اور دین متین کا خزانہ۔ اس نے سچائی کو اختیار کرلیا تھا اور اپنے اخلاص اور صدق کی وجہ سے ربِ علیم کی درگاہ میں رحمت کا مورد بن گیا تھا۔ اگرچہ آسمان نیکوں کی جماعت بکثرت دلاتا رہتا ہے مگر ایسا شفاف اور قیمتی موتی ماں بہت کم جنا کرتی ہے۔ اس کی فطرت چونکہ فہمِ رسا کی آب و تاب رکھتی تھی اس لئے جو کچھ بھی ہم کہتے تھے وہ اس کی زیرک طبیعت میں داخل ہو جاتا تھا۔ اگرچہ ایسے یک رنگ کی جدائی سے دل کو تکلیف ہے لیکن خداوند کریم کے فعل پر راضی ہیں۔ اے خدا اس کی قبر پر رحمت کی بارش نازل فرما اور نہایت درجہ فضل کے ساتھ اسے جنّت میں داخل کردے۔ (اخبار البدر۔ 9 فروری 1902)

## صاحبزادہ عبداللطیف شہیدؓ

حضرت صاحبزادہ عبداللطیف صاحب شہیدؓ کا نام جماعت میں کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ آپ افغانستان کے ایک نہایت ذی وجاہت خاندان کے فرد اور بے مثال علم و عرفان کے مالک اور بزرگ وجود تھے اور دربارِ شاہی میں ایسا مقام رکھتے تھے کہ بادشاہ کی رسم تاجپوشی آپ کے ہاتھوں سے ہوتی۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی صداقت پر ایمان لانے کے بعد انہیں ایسا ثبات قدم بخشا گیا کہ جس کی مثال اور نظیر صرف اسلام کے دورِ اوّل میں ملتی ہے۔ جس طرح رسول اللہ ﷺ کے صحابہ نے اپنی جانوں کی پرواہ نہ کی اسی طرح حضرت صاحبزادہ عبداللطیف صاحب نے بھی ویسا ہی نمونہ دکھایا اور جام شہادت نوش فرمایا۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت صاحبزادہ عبداللطیف صاحب شہیدؓ کے بارہ میں تحریر فرماتے ہیں کہ ''انہی دنوں میں جب کہ متواتر یہ وحی خدا کی مجھ پر ہوئی۔ اور نہایت زبردست اور قوی نشان ظاہر ہوئے۔ اور میرا دعویٰ مسیح موعود ہونے کا دلائل کے ساتھ دنیا میں شائع ہوا۔ خوست علاقہ حدود کابل میں ایک بزرگ تک جن کا نام اخوندزادہ مولوی عبداللطیف ہے کسی اتفاق سے میری کتابیں پہنچیں اور وہ تمام دلائل جو نقل اور عقل اور تائیدات سماوی سے میں نے اپنی کتابوں میں لکھے تھے وہ سب دلیلیں ان کی نظر سے گزریں اور چونکہ وہ بزرگ نہایت پاک باطن اور اہل علم اور اہل فراست اور خدا ترس اور تقویٰ شعار تھے اس لئے ان کے دل پر ان دلائل کا قوی اثر ہوا اور ان کو اس دعویٰ کی تصدیق میں کوئی دقت پیش نہ آئی۔ اور ان کے پاک کانشنس نے بلا توقف مان لیا کہ یہ شخص منجانب اللہ ہے اور یہ دعویٰ صحیح ہے۔ تب انہوں نے میری کتابوں کو نہایت محبت سے دیکھنا شروع کیا اور ان کی روح جو نہایت صاف اور مستعد تھی میری طرف کھینچی گئی یہاں تک کہ ان کے لئے بغیر ملاقات کے دور بیٹھے رہنا نہایت دشوار ہوگیا۔ آخر اس زبردست کشش اور محبت اور اخلاص کا نتیجہ یہ ہوا کہ انہوں نے اس غرض سے کہ ریاست کابل سے اجازت حاصل ہوجائے حج کے لئے مصمم ارادہ کیا اور امیر کابل سے اس سفر کے لئے درخواست کی۔ چونکہ وہ امیر کابل کی نظر میں ایک برگزیدہ عالم اور تمام علماء کے سردار سمجھے جاتے تھے اس لئے نہ صرف ان کو اجازت ہوئی بلکہ امداد کے طور پر کچھ روپیہ بھی دیا گیا۔ سو وہ اجازت حاصل کر کے قادیان میں پہنچے اور جب مجھ سے ان کی ملاقات ہوئی تو قسم اس خدا کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے مَیں نے ان کو اپنی پیروی اور اپنے دعوے کی تصدیق میں ایسا فنا شدہ پایا کہ جس سے بڑھ کر انسان کے لئے ممکن نہیں۔ اور جیسا کہ ایک شیشہ عطر سے بھرا ہوا ہوتا ہے ایسا ہی مَیں نے ان کو اپنی محبت سے بھرا ہوا پایا۔ اور جیسا کہ ان کا چہرہ نورانی تھا ایسا ہی ان کا دل مجھے نورانی معلوم ہوتا تھا''۔ (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 109)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام حضرت صاحبزادہ عبداللطیف صاحب شہید کے بارہ میں فرماتے ہیں کہ:

''اس بزرگ مرحوم میں نہایت قابل رشک یہ صفت تھی کہ درحقیقت وہ دین کو دنیا پر مقدم رکھتا تھا۔ اور درحقیقت ان راستبازوں میں سے تھا جو خدا سے ڈر کر اپنے تقویٰ اور اطاعت الٰہی کو انتہا تک پہنچاتے ہیں۔ اور خدا کے خوش کرنے کے لئے اور اس کی رضا حاصل کرنے کے لئے اپنی جان اور عزت اور مال کو ایک ناکارہ خس و خاشاک کی طرح اپنے ہاتھ سے چھوڑ دینے کو تیار ہوتے ہیں۔ اس کی ایمانی قوت اس قدر بڑھی ہوئی تھی کہ اگر مَیں اس کو ایک بڑے سے بڑے پہاڑ سے تشبیہ دوں تو مَیں ڈرتا ہوں کہ میری تشبیہ ناقص نہ ہو۔ اکثر لوگ باوجود...... بیعت کے اور باوجود میرے دعوے کی تصدیق کے پھر بھی دنیا کو دین پر مقدم رکھنے کے زہریلے تخم سے بکلی نجات نہیں پاتے بلکہ کچھ ملونی ان میں باقی رہ جاتی ہے اور ایک پوشیدہ بخل خواہ وہ جان کے متعلق ہو خواہ آبرو کے متعلق اور خواہ مال کے اور خواہ اخلاقی حالتوں کے متعلق ان کے ناکمل نفسوں میں پایا جاتا ہے۔ اسی وجہ سے ان کی نسبت ہمیشہ میری یہ حالت رہتی ہے کہ مَیں ہمیشہ کسی خدمت دینی کے پیش کرنے کے وقت ڈرتا رہتا ہوں کہ ان کو ابتلا پیش نہ آوے۔ اور اس خدمت کو اپنے پر ایک بوجھ سمجھ کر اپنی بیعت کو الوداع نہ کہہ دیں۔ لیکن مَیں کن الفاظ سے اس بزرگ مرحوم کی تعریف کروں جس نے اپنے مال اور آبرو اور جان کو میری پیروی میں یوں پھینک دیا کہ جس طرح کوئی ردّی چیز پھینک دی جاتی ہے۔ اکثر لوگوں کو مَیں دیکھتا ہوں کہ ان کا اوّل اور آخر برابر نہیں ہوتا اور ادنیٰ سی ٹھوکر یا شیطانی وسوسہ یا بدصحبت سے وہ گر جاتے ہیں۔ مگر اس جوانمرد مرحوم کی استقامت کی تفصیل مَیں کن الفاظ میں

بیان کروں کہ وہ نور یقین میں دم بدم ترقی کرتا گیا''۔ (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 10)

پھر آپ نے فرمایا: ''شہید مرحوم نے مر کر میری جماعت کو ایک نمونہ دیا ہے اور درحقیقت میری جماعت ایک بڑے نمونہ کی محتاج تھی ۔ اب تک ان میں ایسے بھی پائے جاتے ہیں کہ جو شخص ان میں سے ادنیٰ خدمت بجالاتا ہے وہ خیال کرتا ہے کہ اس نے بڑا کام کیا ہے۔ اور قریب ہے کہ وہ میرے پر احسان رکھے۔ حالانکہ خدا کا اس پر احسان ہے کہ اس خدمت کے لئے اس نے اس کو توفیق دی۔ بعض ایسے ہیں کہ پورے زور اور پورے صدق سے اس طرف نہیں آئے۔ اور جس قوت ایمان اور انتہا درجہ کے صدق وصفا کا وہ دعویٰ کرتے ہیں آخر تک اس پر قائم نہیں رہ سکتے۔ اور دنیا کی محبت کے لئے دین کو کھو دیتے ہیں اور کسی ادنیٰ امتحان کی بھی برداشت نہیں کر سکتے۔ خدا کے سلسلے میں بھی داخل ہو کر ان کی دنیا داری کم نہیں ہوتی۔ لیکن خدا تعالیٰ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ ایسے بھی ہیں کہ وہ سچے دل سے ایمان لائے اور سچے دل سے اس طرف کو اختیار کیا۔ اور اس راہ کے لئے ہر ایک دکھ اٹھانے کے لئے طیار ہیں۔ لیکن جس نمونہ کو اس جواں مرد نے ظاہر کر دیا۔ اب تک وہ قوتیں اس جماعت کی مخفی ہیں۔ خدا سب کو وہ ایمان سکھاوے اور وہ استقامت بخشے جس کا اس شہید مرحوم نے نمونہ پیش کیا ہے۔ یہ دنیوی زندگی جو شیطانی حملوں کے ساتھ ملی ہوئی ہے کامل انسان بننے سے روکتی ہے۔ اور اس سلسلہ میں بہت داخل ہوں گے مگر افسوس کہ تھوڑے ہیں کہ یہ نمونہ دکھائیں گے۔ (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 85-75)

پھر آپ فرماتے ہیں: ''شاہزادہ عبداللطیف کے لئے جو شہادت مقدر تھی وہ ہو چکی اب ظالم کا پاداش باقی ہے۔ ﴿اِنَّهٗ مَنْ يَّاْتِ رَبَّهٗ مُجْرِمًا فَاِنَّ لَهٗ جَهَنَّمَ لَايَمُوْتُ فِيْهَا وَلَايَحْيٰ﴾ (سورۃ طٰہٰ:۷۵) افسوس کہ یہ امیر زیر آیت ﴿مَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا﴾ (النساء:۹۴) داخل ہو گیا۔ اور ایک ذرہ خدا تعالیٰ کا خوف نہ کیا۔ اور مومن بھی ایسا مومن کہ اگر کابل کی تمام سرزمین میں اُس کی نظیر تلاش کی جائے تو تلاش کرنا لاحاصل ہے۔ ایسے لوگ اکسیر احمر کے حکم میں ہیں۔ جو صدق دل سے ایمان اور حق کے لئے جان بھی فدا کرتے ہیں۔ اور زن و فرزند کی کچھ بھی پرواہ نہیں کرتے۔ اے عبداللطیف تیرے پر ہزاروں رحمتیں کہ تو نے میری زندگی میں ہی اپنے صدق کا نمونہ دکھایا۔ اور جو لوگ میری جماعت میں سے میری موت کے بعد رہیں گے۔ مَیں نہیں جانتا کہ وہ کیا کام کریں گے۔'' (تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد نمبر 20 صفحہ 60)

پھر فرماتے ہیں: ''جب میں اس استقامت اور جانفشانی کو دیکھتا ہوں جو صاحبزادہ مولوی محمد عبداللطیف مرحوم سے ظہور میں آئی تو مجھے اپنی جماعت کی نسبت بہت امید بڑھ جاتی ہے کیونکہ جس خدا نے بعض افراد اس جماعت کو یہ توفیق دی کہ نہ صرف مال بلکہ جان بھی اس راہ میں قربان کر گئے اس خدا کا صریح یہ منشاء معلوم ہوتا ہے کہ وہ بہت سے ایسے افراد اس جماعت میں پیدا کرے جو صاحبزادہ مولوی عبداللطیف کی روح رکھتے ہوں اور ان کی روحانیت کا ایک نیا پودا ہوں۔''
(تذکرۃ الشہادتین۔ روحانی خزائن جلد 20 مطبوعہ لندن صفحہ 75)

## حضرت منشی ظفر احمد صاحبؓ

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام حضرت منشی ظفر احمد صاحبؓ کے بارہ میں فرماتے ہیں کہ: ''حبی فی اللہ منشی ظفر احمد صاحب جو جوان صالح اور کم گو اور خلوص سے بھرا دقیق فہم آدمی ہے۔ استقامت کے آثار وانوار ان میں ظاہر ہیں۔ وفاداری کی علامات وغیرہ میں قسمت زدہ ہیں۔ ثابت شدہ صداقتوں کو خوب سمجھتا ہے۔ اور ان سے لذت اٹھاتا ہے۔ اللہ اور رسول سے سچی محبت رکھتا ہے اور ادب، جس پر تمام مدار حصول فیض کا ہے اور حسن ظن جو اس راہ کا مرکب ہے دونوں سیرتیں ان میں پائی جاتی ہیں یعنی فیض اٹھانا اور حسن ظن رکھنا۔ جن کا یہ مجموعہ ہے یہ دونوں صفتیں ان میں پائی جاتی ہیں۔ جزاھم اللہ خیر الجزاء۔

## حضرت میاں عبداللہ سنوریؓ

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام حضرت میاں عبداللہ سنوریؓ کے بارہ میں فرماتے ہیں کہ: ''حبی فی اللہ میاں عبداللہ سنوریؓ یہ جوان صالح اپنی فطرتی مناسبت کی وجہ سے میری طرف کھینچا گیا۔ مَیں یقین رکھتا ہوں کہ وہ ان وفادار دوستوں میں سے ہے جن پر کوئی ابتلاء جنبش نہیں لاسکتا وہ متفرق وقتوں میں دو دو تین تین ماہ تک بلکہ زیادہ بھی میری صحبت میں رہا اور مَیں ہمیشہ بنظر ایمان اس کی اندرونی حالت پر نظر ڈالتا رہا ہوں تو میری فراست نے اس کی تہ تک پہنچنے سے جو کچھ معلوم کیا وہ یہ ہے کہ یہ نوجوان درحقیقت اللہ اور رسول کی محبت میں ایک خاص جوش رکھتا ہے اور میرے ساتھ اس کے اس قدر تعلق محبت کی بجز اس بات کے اور کوئی وجہ نہیں کہ اس کے دل میں یقین ہو گیا ہے کہ یہ شخص محبان خدا اور رسول میں سے ہے''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد نمبر 3 صفحہ 531)

## حضرت منشی اروڑا صاحبؓ

حضرت منشی اروڑا صاحبؓ کے بارہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں: ''حبی فی اللہ منشی محمد اروڑا نقشہ نویس مجسٹریٹی۔ منشی صاحب محبت اور خلوص اور ارادت میں زندہ دل آدمی ہیں۔ سچائی کے عاشق اور سچائی کو بہت جلد سمجھ جاتے ہیں۔ خدمات کو نہایت نشاط سے بجالاتے ہیں بلکہ وہ تو دن رات اس فکر میں لگے رہتے ہیں کہ کوئی خدمت مجھ سے صادر ہو جائے۔ عزیز منشرح الصدر اور جانثار آدمی ہیں''۔

## حضرت حافظ معین الدین صاحبؓ

اس امر کا بڑا جوش تھا کہ وہ سلسلہ کی خدمت کے لئے قربانی کریں خود اپنی حالت تو ان کی یہ تھی نہایت عسر کے ساتھ گزارہ کرتے تھے بوجہ معذور ہونے کے کوئی کام بھی نہ کر سکتے تھے حضرت اقدس کا ایک خادم قدیم سمجھ کر بعض لوگ محبت و اخلاص کے ساتھ کچھ سلوک ان سے کرتے تھے۔ لیکن حافظ صاحب کا ہمیشہ یہ اصول تھا کہ وہ اس روپیہ کو جو اس طرح ملتا تھا کبھی اپنی ذاتی ضرورت پر خرچ نہیں کرتے بلکہ اس کو سلسلہ کی خدمت کے لئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حضور

پیش کر دیتے ۔ اور کبھی کوئی تحریک سلسلہ کی ایسی نہ ہوتی جن میں وہ شریک نہ ہوتے خواہ ایک پیسہ ہی دیں۔ حافظ صاحب کی ذاتی ضروریات کو دیکھتے ہوئے ان کی یہ قربانی معمولی قربانی نہ ہوتی تھی۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے بارہا حافظ صاحب کی ان خدمتوں کا ذکر فرمایا ہے۔ یہی نہیں بلکہ وہ خود بھوکے رہ کے بھی خدمت کیا کرتے تھے''۔ (اصحاب احمد جلد 11، صفحہ 293)

## دیگر جانثار صحابہ کا ذکر خیر

اپنے بعض دیگر خدام کے بارہ میں حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔ ''ایسا ہی ہمارے دلی محبّ مولوی محمد احسن صاحب امروہی جو اس سلسلہ کی تائید کے لئے عمدہ عمدہ تالیفات میں سرگرم ہیں اور صاحبزادہ پیر جی سراج الحق صاحب نے تو ہزاروں مریدوں سے قطع تعلق کر کے اس جگہ کی درویشانہ زندگی قبول کی ۔ اور میاں عبداللہ صاحب سنوری اور مولوی برہان الدین صاحب جہلمی ، اور مولوی مبارک علی صاحب سیالکوٹی اور قاضی ضیاء الدین صاحب قاضی کوٹی اور منشی چوہدری نبی بخش صاحب بٹالہ ضلع گورداسپور اور منشی جلال الدین صاحب یلانی وغیرہ احباب اپنی اپنی طاقت کے موافق خدمت میں لگے ہوئے ہیں۔ مَیں اپنی جماعت کے محبت اور اخلاص پر تعجب کرتا ہوں کہ ان میں سے نہایت ہی کم معاش والے جیسے میاں جمال دین اور امام دین کشمیری میرے گاؤں کے قریب رہنے والے ہیں۔ یہ تینوں غریب بھائی جو شاید تین آنہ یا چار آنہ روزانہ مزدوری کرتے ہیں سرگرمی سے ماہواری چندہ میں شریک ہیں۔ ان کے دوست میاں عبدالعزیز پٹواری کے اخلاص سے بھی مجھے تعجب ہے کہ باوجود قلت معاش کے ایک دن سو روپیہ دے گیا کہ مَیں چاہتا ہوں کہ یہ خدا کی راہ میں خرچ ہو جائے۔ وہ سو روپیہ اس غریب نے شاید کئی برسوں میں جمع کیا ہوگا مگر للّٰہی جوش نے خدا کی رضا کا جوش دلایا''۔ (انجام آتھم، روحانی خزائن جلد نمبر 11، صفحہ 314-313)

اسی طرح ایک خادم عبدالقادر جمال پوری کے متعلق فرماتے ہیں: ''مولوی عبدالقادر جوان صالح متقی مستقیم الاحوال ہے۔ اس ابتلاء کے وقت جو علماء میں بباعث نافہمی اور غلبۂ سوء ظن ایک طوفان کی طرح اٹھا مولوی صاحب کی بہت استقامت ظاہر ہوئی اور اوّل المومنین میں وہ داخل رہے بلکہ دعوت حق کرتے رہے۔ ان کا گزارہ ایک تھوڑی سی تنخواہ پر ہے تاہم اس سلسلہ کی امداد کے لئے دو آنے چھ پائی وہ ماہواری دیتے ہیں''۔ (ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3، صفحہ 538)

''حیدر آباد کے ایک مولوی سید مردان علی صاحب اور مولوی سید ظہور علی صاحب اور مولوی عبدالحمید صاحب دس دس روپیہ اپنی تنخواہ میں سے دیتے ہیں۔ اور اسی طرح مفتی محمد صادق صاحب بھیروی اور منشی اروڑا صاحب کپورتھلہ اور ان کے رفیق اور ڈاکٹر خلیفہ رشید الدین صاحب چکراتہ اور ڈاکٹر بوڑے خان صاحب قصور اور سید ناصر شاہ صاحب سب اوورسیئر ، اور حکیم فضل الدین صاحب بھیروی اور خلیفہ نور دین صاحب جموں سب بدل و جان اس راہ میں مصروف ہیں۔ ایسا ہی ہماری مخلص اور محبّ جماعت سیالکوٹ یہ تمام محبین اپنی اپنی طاقت سے زیادہ خدمت میں مصروف ہیں۔ اسی طرح محبی انوار حسین صاحب رئیس شاہ آباد بدل و جان خدمت میں لگے ہوئے ہیں''۔ (ضمیمہ انجام آتھم روحانی خزائن جلد 11 صفحہ 313)

پھر فرماتے ہیں:۔

''حبّی فی اللہ بابو کرم الٰہی صاحب ریکارڈ کلرک راجپورہ ریاست پٹیالہ۔ بابو صاحب متانت شعار مخلص آدمی ہیں۔ وہ اپنے ایک خط میں لکھتے ہیں کہ اگرچہ آپ کے رسالوں کے پڑھنے کے بعد بعض علماء طرح طرح کے توہمات میں مبتلا ہوگئے ہیں مگر الحمدللہ میرے دل میں ایک ذرّہ بھی شک راہ نہیں پایا۔ سو میں اس کا شکر یہ ادا نہیں کر سکتا کیونکہ ایسے طوفان کے وقت میں شکوک اور شبہات سے بچنا بشر کے اختیار میں نہیں۔ میری تنخواہ بہت کم ہے مگر تاہم کم سے کم ایک روپیہ ماہواری آپ کے سلسلہ کی امداد کے لئے بھیجا کروں گا کیونکہ تھوڑی خدمت میں بھی شریک ہو جانا بکلی محروم رہنے سے بہتر ہے''۔ (ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3، صفحہ 538)

منارۃ المسیح کی تعمیر کے لئے دو قابل رشک مخلصین کا ذکر:

''ان دنوں میں میری جماعت میں سے دو ایسے مخلص آدمیوں نے اس کام کے لئے چندہ دیا ہے جو باقی دوستوں کے لئے درحقیقت جائے رشک ہیں۔ ایک ان میں سے منشی عبدالعزیز نام ضلع گورداسپور میں پٹواری ہیں جنہوں نے باوجود اپنی کم سرمائیگی کے ایک سو روپیہ اس کام کے لئے چندہ دیا ہے۔ اور میں خیال کرتا ہوں کہ یہ سو روپیہ کئی سال کا ان کا اندوختہ ہوگا۔ اور زیادہ وہ قابل تعریف اس سے بھی ہیں کہ ابھی وہ ایک اور کام میں سو روپیہ چندہ دے چکے ہیں''۔ (مجموعہ اشتہارات جلد سوم صفحہ 532)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں کہ: ''حبی فی اللہ سید فضل شاہ صاحب لاہوری اصل سکنہ ریاست جموں نہایت صاف باطن اور محبت اور اخلاص سے بھرے ہوئے اور کامل اعتقاد کے نور سے منور ہیں اور مال و جان سے حاضر ہیں اور ادب اور حسن ظن جو اس راہ میں ضروریات سے ہے ایک عجیب انکسار کے ساتھ ان میں پایا جاتا ہے وہ تہ دل سے سچی اور پاک اور کامل ارادت اس عاجز سے رکھتے ہیں اور للّٰہی تعلق اور حُب میں اعلیٰ درجہ انہیں حاصل ہے اور یکرنگی اور وفاداری کی صفت ان میں صاف طور پر نمایاں ہے اور اُن کے برادر حقیقی ناصر شاہ بھی اس عاجز سے تعلق بیعت رکھتے ہیں اور ان کے ماموں منشی کرم الٰہی صاحب بھی اس عاجز کے یکرنگ دوست ہیں۔ (ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 532)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''اب میرے ساتھ بہت سی وہ جماعت ہے جنہوں نے خود دین کو دنیا پر مقدم رکھ کر اپنے تئیں درویش بنا دیا ہے اور اپنے ہم وطنوں سے ہجرت کر کے اور اپنے قدیم دوستوں اور اقارب سے علیحدہ ہو کر ہمیشہ کے لئے میری ہمسائیگی میں آ کر آباد ہوئے ہیں۔ (اصحاب احمد جلد پنجم حصہ سوم صفحہ 103)

پھر حکیم فضل دین صاحب کا نمونہ ہمدردی اسلام کے بارہ میں۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں: ''حبی فی اللہ حکیم فضل دین صاحب بھیروی۔ حکیم صاحب اخویم مولوی حکیم نور دین صاحب کے دوستوں میں سے اور ان کے رنگ اخلاق سے رنگین اور بہت بااخلاص آدمی ہیں۔ مَیں جانتا ہوں کہ ان کو اللہ اور

رسول سے سچی محبت ہے اور اسی وجہ سے وہ اس عاجز کو خادم دین دیکھ کر حُبّ لِلّٰہ کی شرط کو بجالا رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ انہیں دین اسلام کی حقانیت کے پھیلانے میں اُسی عشق کا وافر حصہ ملا ہے جو تقسیم ازلی سے میرے پیارے بھائی مولوی حکیم نور دین صاحب کو دیا گیا ہے۔ وہ اس سلسلہ کے دینی اخراجات کو بنظر غور دیکھ کر ہمیشہ اس فکر میں رہتے ہیں کہ چندہ کی صورت پر کوئی ان کو احسن انتظام ہو جائے''۔

(ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 522)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوۃ والسلام فرماتے ہیں:۔

اور وہ گروہ مخلص جو ہماری جماعت سے کاروبار تجارت میں مشغول ہے ان میں سے ایک جبی فی اللہ سیٹھ عبدالرحمان صاحب تاجر مدراس قابل تعریف ہیں اور انہوں نے بہت سے موقعہ ثواب کے حاصل کئے ہیں۔ وہ اس قدر پُر جوش محبّ ہیں کہ اتنی دور رہ کر پھر نزدیک ہیں اور ہمارے سلسلہ کے لنگر خانہ کی بہت سی مدد کرتے ہیں اور ان کا صدق اور ان کی مسلسل خدمات جو محبت اور اعتقاد اور یقین سے بھری ہوئی ہیں تمام جماعت کے ذی مقدرت لوگوں کے لئے ایک نمونہ ہیں کیونکہ تھوڑے ہیں جو ایسے ہیں...... میں خوب جانتا ہوں کہ شیخ صاحب موصوف دل و جان سے ہمارے محبّ ہیں۔ انہوں نے فوجداری مقدمات میں جو میرے پر کئے گئے تھے اپنے بہت سے روپیہ سے میری مدد کی اور جوش محبت سے دیوانہ وار سرگرداں ہو کر میری ہمدردی کرتے رہے۔ (مجموعہ اشتہارات جلد 3 صفحہ 159-158)

''جبی فی اللہ مولوی غلام حسن صاحب پشاوری اس وقت لدھیانہ میں میرے پاس موجود ہیں۔ محض ملاقات کی غرض سے پشاور سے تشریف لائے ہیں میں یقین رکھتا ہوں کہ وہ وفادار مخلص ہیں اور لَا یَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَائِمٍ میں داخل ہیں۔ جوش ہمدردی کی راہ سے دو روپیہ ماہواری چندہ دیتے ہیں۔ مجھے اُمید ہے کہ وہ بہت جلد للّہی راہوں اور دینی معارف میں ترقی کریں گے کیونکہ فطرت نورانی رکھتے ہیں''۔

(ازالہ اوہام۔ روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 540)

''جبّی فی اللہ مولوی حکیم غلام احمد صاحب انجینئر ریاست جموں۔ مولوی صاحب موصوف نہایت سادہ وضع، یک رنگ، صاف باطن دوست ہیں اور عطرِ محبت اور اخلاص سے ان کا دل معطر ہے۔ دینی امدادات میں پورے پورے صدق سے حاضر ہیں۔ مولوی صاحب اکثر علوم وفنون میں کامل لیاقت رکھتے ہیں اور ان کے چہرہ پر استقامت وشجاعت کے انوار پائے جاتے ہیں۔ اس سلسلہ کے چندہ میں دو روپیہ ماہواری انہوں نے اپنی مرضی سے مقرر کیا ہے۔ جزاھم اللہ خیر الجزاء''۔ (ازالہ اوہام روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 532-531)

رسالہ انصار الدین کا سالانہ چندہ صرف پانچ پاؤنڈ ہے۔ براہ کرم یہ چندہ ازخود اپنے زعیم حلقہ کو دے کر عنداللہ ماجور ہوں۔

رسالہ میں بہتری سے متعلق اگر آپ کی قیمتی آراء بھی ہمیں موصول ہوں تو اُس کے لئے ہم آپ کے شکر گزار ہوں گے۔ جزاکم اللہ احسن الجزاء

(مدیر اعلیٰ 02089920843)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''بطور شکر احسان باری تعالیٰ کے اس بات کا ذکر کرنا واجبات سے ہے کہ میرے اہم کام تحریر تالیفات میں خدا تعالیٰ کے فضل نے مجھے ایک عمدہ اور قابل قدر مخلص دیا ہے یعنی عزیزی میاں منظور محمد کاپی نویس جو نہایت خوشخط ہے جو نہ دنیا کے لئے بلکہ محض دین کی محبت سے کام کرتا ہے...... اسی جگہ قادیان میں اقامت اختیار کی ہے اور یہ خدا تعالیٰ کی بڑی عنایت ہے کہ میری مرضی کے موافق ایسا مخلص سرگرم مجھے میسّر آیا ہے کہ میں ہر ایک وقت دن کو یا رات کو کاپی نویسی کی خدمت اس سے لیتا ہوں۔ اور وہ پوری جانفشانی سے خدا تعالیٰ کی رضا مندی کے لئے اس خدمت کو انجام دیتا ہے۔ یہی سبب ہے کہ اس روحانی جنگ کے وقت میں میری طرف سے دشمنوں کو شکست دینے والے رسالوں کے ذریعہ سے تاڑ تاڑ مخالفوں پر فیر ہو رہے ہیں اور درحقیقت ایسے موید اسباب میسّر کر دینا یہ بھی خدا تعالیٰ کا ایک نشان ہے جس طرف سے دیکھا جائے تمام نیک اسباب میرے لئے میسّر کئے گئے ہیں۔ اور تحریر میں مجھے وہ طاقت دی گئی ہے کہ گویا میں نہیں فرشتے لکھتے جاتے ہیں''۔

(مجموعہ اشتہارات جلد سوم صفحہ 160)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوۃ والسلام مزید فرماتے ہیں:

''اخویم شیخ محمد حسین مرادآبادی ہیں جو اس وقت مرادآباد سے قادیان میں آکر اس مضمون کی کاپی محض للہ لکھ رہے ہیں شیخ صاحب ممدوح کا صاف سینہ مجھے ایسا نظر آتا ہے جیسا آئینہ۔ وہ مجھ سے محض للہ غایت درجہ کا خلوص ومحبت رکھتے ہیں اُن کا دل حُبّ للہ سے پُر ہے اور نہایت عجیب مادہ کے آدمی ہیں میں انہیں مرادآباد کے لئے ایک شمع منور سمجھتا ہوں اور امید رکھتا ہوں کہ وہ محبت اور اخلاص کی روشنی جو اُن میں ہے وہ کسی دن دوسروں میں بھی سرایت کرے گی۔ شیخ صاحب اگرچہ قلیل البضاعت ہیں مگر دل کے سخی اور منشرح الصدر ہیں۔ ہر طرح سے اس عاجز کی خدمت میں مشغول رہتے ہیں اور محبت سے بھرا ہوا اعتقاد اُن کے رگ وریشہ میں رچا ہوا ہے''۔ (روحانی خزائن جلد 3 صفحہ 38)

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے خدامِ احمدیت کا یہ سلسلہ جاری ہے اور جماعت کی تاریخ اس بات کی گواہ ہے کہ ہر دور میں خلفاء احمدیت کو اللہ تعالیٰ نے ایسے ہی جانثار خدام عطا فرمائے ہیں جو اسلام کی ترقی کے لئے ہر قدم کوشاں ہیں۔ خدا کرے، ہم سب ان کے رنگ میں رنگیں ہو کر خدا تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے والے ہوں آمین۔

## قلمی تعاون

ادارہ ''انصار الدین'' کو مختلف صلاحیتوں کے حامل ایسے انصار کی تلاش ہے جو مضامین رقم کرنے کے علاوہ اردو سے انگریزی اور انگریزی سے اردو میں ترجمہ کرنے کی صلاحیت بھی رکھتے ہوں۔ اگر آپ سمجھتے ہیں کہ آپ یہ کام کر سکتے ہیں تو براہ کرم خاکسار سے براہ راست رابطہ کیجئے:

(مدیر اعلیٰ 02089920843)

# مختصر کارگزاری رپورٹ، مجلس انصار اللہ یو کے (پہلی سہ ماہی)

# ریفریشر کورسز

صدرصاحب مجلس انصاراللہ نے مجلس عاملہ کی منظوری کے ساتھ ہی قائدین کو اس سال کے لئے لائحہ عمل تیار کرنے کی ہدایات دیں اور اپنی نگرانی میں تمام شعبہ جات کا پروگرام تیار کروایا۔ اس سال یہ فیصلہ کیا گیا کہ عہدیداران کے ریفریشر کورسز ریجن کی سطح پر منعقد کئے جائیں اور مرکزی مجلس عاملہ ریجنز میں جا کر اپنے شعبہ جات کا پروگرام مقامی اور ریجنل عہدیداران کو پیش کریں۔ اس موقع پر تمام شعبہ جات کا پروگرام اور دیگر ضروری ہدایات اور وضاحتیں یکجا صورت میں پرنٹ کر کے تمام مقامی اور ریجنل عہدیدران کو مہیا کی گئیں، علاوہ ازیں متعدد شعبہ جات اور رپورٹ فارمز وغیرہ کی تفاصیل Powerpoint وغیرہ میں تیار کے پروجیکٹر کی مدد سے سکرین پر پیش کی گئیں۔

**مجلس انصاراللہ ساؤتھ ریجن** کے عہدیداران کا ریفریشر کورس مؤرخہ 13 جنوری مسجد بیت السبحان کرائیڈن میں منعقد ہوا جس میں 7 زعماء مجالس اپنی مجالس عاملہ کے اراکین کے ہمراہ شامل ہوئے اور اسی طرح ریجنل مجلس عاملہ کے ممبران بھی حاضر تھے۔ اس پروگرام میں ساؤتھ ریجن سے کل 59 عہدیداران شامل ہوئے۔ قائدین نے اپنے اپنے شعبہ جات کا پروگرام پیش کیا اور سوالات کے جوابات بھی دیئے۔ پروگرام کی صدارت محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ نے کی۔

**مجلس انصاراللہ لندن ریجن، بیت الفتوح ریجن، بیت النور ریجن اور ایسٹ ریجن** کے عہدیدارن کا مشترکہ ریفریشر کورس 24 جنوری کو بیت الفتوح میں منعقد ہوا۔ اس پروگرام میں چاروں ریجنز سے کل 122 مقامی و ریجنل عہدیداران شامل ہوئے۔ قائدین نے نئے سال کا پروگرام پیش کیا اور سوالات کے جوابات بھی دیئے۔ محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ نے پروگرام کی صدارت کی۔

مجلس انصاراللہ نارتھ ایسٹ ریجن کے عہدیداران کا ریفریشر کورس مؤرخہ 31 جنوری، مسجد مہدی بریڈفورڈ میں منعقد ہوا جس میں زعماء مجالس اپنی مجالس عاملہ کے ساتھ شامل ہوئے اور ریجنل مجلس عاملہ کے اراکین نے بھی اس پروگرام میں شرکت کی اس طرح نارتھ ایسٹ ریجن سے کل 62 عہدیداران شامل تھے۔ مرکزی قائدین ونائب صدران، محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ کی قیادت میں بریڈفورڈ گئے اور پروگرام میں شریک ہوئے۔ پروگرام کی صدارت محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ نے کی۔

**مجلس انصاراللہ نارتھ ویسٹ ریجن اور سکاٹ لینڈ ریجن** کے عہدیدارن کا مشترکہ ریفریشر کورس 14 فروری کو مانچسٹر مشن ہاؤس میں منعقد ہوا۔ سکاٹ لینڈ ریجن کے عہدیداران سکاٹ لینڈ سے سفر کر کے مانچسٹر آئے اور اس پروگرام میں شامل ہوئے۔ دونوں ریجنز سے کل حاضری 42 تھی۔ مرکزی مجلس عاملہ محترم صدرصاحب کی معیت میں مانچسٹر گئی۔ اس پروگرام کی صدارت بھی محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ نے کی۔

**مجلس انصاراللہ مڈلینڈ ریجن** کے عہدیداران کا ریفریشر کورس مؤرخہ 21 فروری، مسجد دارالبرکات برمنگھم میں منعقد ہوا جس میں شامل ہونے والے ریجنل اور مقامی مجالس سے عہدیداران کی تعداد 20 تھی۔ مرکزی مجلس عاملہ کے ممبران حاضر تھے۔ پروگرام کی صدارت محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ نے فرمائی۔

**اسلام آباد ریجن** کے عہدیداروں کا ریفریشر کورس مؤرخہ 28 فروری صبح دس بجے ،اسلام آباد میں منعقد ہوا جس میں ریجن سے کل 15 عہدیداران شامل ہوئے۔ پروگرام کی صدارت محترم صدرصاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ نے فرمائی۔

اسی روز شام کو Hertfordshir اور Middlesex ریجنز کے عہدیداران کا مشترکہ ریفریشر کورس ہونسلو مشن ہاؤس میں منعقد ہوا۔ اس پروگرام میں ہردو ریجنز سے کل 55 مقامی و ریجنل عہدیدار شامل ہوئے۔ صدرصاحب مجلس انصاراللہ نے پروگرام کی صدارت فرمائی۔

مندرجہ بالا تمام ریفریشر کورسز میں مرکز کی طرف سے نائب صدران، معاون صدران اور تمام قائدین صدرصاحب کی قیادت میں شامل ہوئے اور نئے سال کا پروگرام اور لائحہ عمل تمام عہدیداروں کو تفصیل کے ساتھ پیش کیا، مطبوعہ مواد کے Packs، زعماء مجالس ودیگر عہدیداران کو دیئے گئے نیز پاور پوائنٹ پر تیار شدہ تفاصیل کے ذریعہ رپورٹ فارم میں کوائف وغیرہ درج کرنے کے طریقہ کار سے آگاہ کیا گیا۔ عہدیداران کے سوالات کے جوابات دیئے گئے اور کام کے دوران پیش آنے والے مسائل بھی زیر بحث آئے۔

محترم صدرصاحب نے حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی ہدایات جو آپ نے مجلس انصاراللہ برطانیہ کے سالانہ اجتماع 2009ء کے موقع پر ارشاد فرمائیں کی طرف توجہ دلائی۔ نماز باجماعت کی طرف خصوصی توجہ پر زور دیا اور حضورانور نے صف دوم کے انصار کو نظام وصیت میں شامل ہونے کی طرف توجہ دلائی تھی اس پر بھی بھرپور کام کرنے کی ہدایات محترم صدرصاحب نے عہدیداروں کو دیں۔ اسی طرح ایسے انصار جو کسی وجہ سے کام نہیں کر سکتے ان کو تبلیغ کے کام میں شامل کرنے کے لئے ،حضور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کی روشنی میں جو خصوصی پروگرام تیار کیا گیا ہے اس پر کام کرنے اور ایسے تمام انصار کو اس پروگرام میں شامل کرنے کی طرف صدرصاحب توجہ دلاتے رہے۔ اللہ کرے کہ ان ریفریشر کورسز کے بہترین نتائج ظاہر ہوں اور مجلس کے کاموں میں بہتری نظر آئے۔

## تبلیغی مساعی:

**مجلس انصاراللہ ساؤتھ ریجن** کے زیر انتظام مسجد بیت السبحان کرائیڈن میں غیراز جماعت احباب کے ساتھ ایک مجلس سوال وجواب منعقد ہوئی جس میں 52 غیراز جماعت مہمان تشریف لائے۔ محترم مولانا عطاء المجیب راشد صاحب امام مسجد فضل لندن نے احباب کے سوالات کے جوابات دیئے۔ مہمانوں نے خاصی

دلچسپی کا اظہار کیا۔ پروگرام کے اختتام پر کھانے کے دوران بھی پردہ کے موضوع پر گفتگو جاری رہی۔
**مجلس انصاراللہ مڈلینڈز ریجن** کے زیرانتظام مؤرخہ 13 مارچ نوٹنگھم کے ایک گاؤں میز فیلڈ میں ایک مجلس سوال وجواب منعقد ہوئی۔ یہ پروگرام مقامی چرچ کے ہال میں کیا گیا۔ مکرم ومحترم مولانا عطاء المجیب راشد صاحب امام مسجد فضل لندن نے مہمانوں کے سوالات کے جوابات دیئے۔ اس پروگرام میں شامل ہونے والے تمام مہمان مقامی انگریز تھے، جن میں مقامی ہسپتال کے ڈاکٹرز اور تین پادری صاحبان بھی شامل ہیں۔ اس نشست کے مہمان خصوصی محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ تھے۔
**مجلس انصاراللہ ایسٹ ریجن** نے مؤرخہ 14 مارچ ایک مجلس سوال وجواب کا انعقاد کیا، یہ پروگرام ایک مقامی سکول میں منعقد ہوا۔ مکرم ومحترم مولانا عطاء المجیب راشد صاحب، امام مسجد فضل لندن نے مہمانوں کے سوالات کے جوابات دیئے۔ اس پروگرام میں 53 مہمانوں نے شرکت کی، جن میں مقامی چرچ کے پادری صاحب نیز ایشین، انگریز اور مختلف قومیتوں سے غیراز جماعت مسلمان بھی شامل ہوئے۔ مجلس انصاراللہ کے علاوہ مقامی لجنہ کے زیر تبلیغ مہمان بھی شریک مجلس تھے۔ اس پروگرام کے مہمان خصوصی محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ تھے۔
**مجلس انصاراللہ نارتھ ویسٹ ریجن** نے مانچسٹر کے قریب Crew Village کی لائبریری میں ایک تبلیغی سٹال اور نمائش کا انعقاد کیا۔ یہ پروگرام اللہ تعالیٰ کے فضل سے بہت کامیاب رہا اور لوگوں نے اس میں دلچسپی کا اظہار کیا۔
**مجلس انصاراللہ لندن ریجن** کے زیرانتظام مؤرخہ 11۔ اپریل، ساؤتھ فیلڈ کمیونٹی کالج میں ایک مجلس سوال وجواب منعقد کی گئی۔ مکرم ومحترم مولانا عطاء المجیب راشد صاحب امام مسجد فضل لندن نے مہمانوں کے سوالات کے جوابات دیئے۔ اس پروگرام میں کل 44 غیراز جماعت مہمان شامل ہوئے جو کہ مختلف مکتبہ ہائے فکر سے تعلق رکھتے تھے علاوہ ازیں مقامی پولیس کے افسران اور لیبر پارٹی کے پارلیمانی امیدوار بھی تشریف لائے۔ اس نشست کے مہمان خصوصی بھی مکرم ومحترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ برطانیہ تھے۔

## وصیت فورمز:

سیدنا حضرت امیرالمؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے سالانہ اجتماع 2009ء کے موقع پر صف دوم کے سو فیصد انصار کو نظام وصیت میں شامل کرنے کی خواہش کا اظہار فرمایا تھا اور اس سلسلے میں مجلس انصاراللہ کی سطح پر کوشش کرنے کا ارشاد فرمایا۔ محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ نے مکرم چوہدری منصور احمد کاہلوں صاحب نائب صدر صف دوم کو اس پراجیکٹ کا انچارج مقرر فرمایا ہے اور اس سلسلے میں ریجنل اور مقامی سطح پر بھرپور کوشش کی جارہی ہے۔ چنانچہ:
**مجلس انصاراللہ لندن ریجن** کے زیرانتظام مؤرخہ 15 اور پھر 17 مارچ کو دو وصیت فورم سرائے انصار میں منعقد ہوئے جن میں چار مجالس سے کل تیس غیرموصی انصار شامل ہوئے۔ محترم صدر صاحب اور نائب صدر صاحب ہر دو مواقع پر شامل ہوئے۔ اجلاس کے اختتام پر 13 انصار نے اپنے نام نظام وصیت میں شامل ہونے کے لئے لکھوائے۔

اسی طرح مؤرخہ 18۔ اپریل لندن ریجن کی باقیماندہ تین مجالس کے لئے ایک وصیت فورم منعقد ہوا جس میں 16 انصار شامل ہوئے۔ ان حاضرین میں سے 5 انصار نے نظام وصیت میں شامل ہونے کا وعدہ کیا اور ان میں سے تین انصار نے مع اہلیہ شمولیت کا ارادہ ظاہر کیا۔
**مجلس انصاراللہ اسلام آباد ریجن** نے مؤرخہ 21 مارچ ایک وصیت فورم کا انعقاد کیا جس میں 26 غیرموصی انصار شامل ہوئے۔ محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ اور نائب صدر صف دوم اس پروگرام میں شامل ہوئے اور پروگرام کے اختتام پر 3 انصار نے نظام وصیت میں شامل ہونے کا عہد کیا۔
مجلس انصاراللہ بیت النور ریجن کے زیرانتظام مؤرخہ 8۔ اپریل ایک وصیت فورم منعقد کیا گیا جس میں ریجن سے 29 غیرموصی انصار نے شرکت کی۔ محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ اور نائب صدر صف دوم بھی اس پروگرام میں شامل ہوئے۔

## سپورٹس ٹورنامنٹس:

امسال قیادت ذہانت وصحت جسمانی نے عہدیداران کے ریفریشر کورسز کے موقع پر ریجنز کی سطح پر تین (بیڈمنٹن، ٹیبل ٹینس اور والی بال) ٹورنامنٹس منعقد کروانے کا پروگرام دیا تھا۔ پانچ ریجنز نے اب تک جو مقابلے منعقد کروائے ہیں ان کی مختصر رپورٹ پیش خدمت ہے۔
**مجلس انصاراللہ لندن ریجن** نے مؤرخہ 7 مارچ کو بیڈمنٹن ٹورنامنٹ کا انعقاد کیا جس میں 50 انصار نے شمولیت کی۔ محترم صدر صاحب مجلس انصاراللہ اور قائد صاحب ذہانت وصحت جسمانی بھی تشریف لائے۔ اسی طرح مؤرخہ 28 مارچ والی بال کا ٹورنامنٹ منعقد ہوا۔ اور اس میں 35 انصار شامل ہوئے۔ کل چار ٹیمیں بنائی گئیں جن کے درمیان مقابلہ جات ہوئے۔ علاوہ ازیں ایک دلچسپ نمائشی مقابلہ خدام اور انصار کی ٹیموں کے درمیان بھی ہوا۔ اسی طرح مؤرخہ 4۔ اپریل کو ٹیبل ٹینس ٹورنامنٹ منعقد ہوا جس میں 12۔ انصار نے حصہ لیا۔
**مجلس انصاراللہ بیت الفتوح ریجن** کے زیرانتظام مؤرخہ 17 مارچ، طاہر ہال بیت الفتوح میں بیڈمنٹن ٹورنامنٹ منعقد کیا گیا جس میں مختلف مجالس سے 40 انصار نے حصہ لیا۔
**مجلس انصاراللہ بیت النور ریجن** نے مورخہ 28 مارچ، ٹوٹنگ کامن پارک گراونڈ میں فٹ بال ٹورنامنٹ اور کلائی پکڑنے کے مقابلہ جات منعقد کروائے۔ مختلف مجالس سے 14۔ انصار نے ان مقابلہ جات میں شمولیت کی۔
**مجلس انصاراللہ نارتھ ایسٹ ریجن** کے زیرانتظام 10۔ اپریل کو بیت الصمد اور بیت التوحید میں ٹیبل ٹینس، والی بال اور کوئز کے مقابلہ جات منعقد کروائے گئے، جن میں مختلف مجالس سے 50 انصار شامل ہوئے۔
**مجلس انصاراللہ نارتھ ویسٹ ریجن** نے مؤرخہ 18۔ اپریل مانچسٹر میں ٹیبل ٹینس، فٹ بال اور بیڈمنٹن کے مقابلہ جات کروائے جس میں مختلف مجالس سے 47۔ انصار نے حصہ لیا۔
**مجلس انصاراللہ مڈلینڈز ریجن** کے زیرانتظام مؤرخہ 18۔ اپریل ایک والی بال ٹورنامنٹ مسجد دارالبرکات سے ملحق گراؤنڈ میں منعقد ہوا۔ اس پروگرام میں ریجن کی 11 مجالس سے 60 انصار نے جوش وخروش کے ساتھ حصہ لیا۔

# انصار ڈائجسٹ

فرخ سلطان محمود

اس کالم میں قارئین کی طرف سے موصول شدہ دلچسپ اور مفید تحریریں شامل اشاعت کی جاتی ہیں۔ قارئین خود لکھ کر یا اپنے زیرمطالعہ کسی کتاب یا رسالہ سے اخذ کر کے ہمیں کچھ بھی بھجوا سکتے ہیں۔ تحریر مختصر اور باحوالہ ہونی چاہئے۔ ہمارا پتہ ہے: Ansar Digest, 22 Deer Park Road, London SW19 3TL

## خدام کی دلداری کے انداز

حضرت مسیح موعودؑ کی عادت تھی کہ مہمانوں کے لئے دوستوں سے پوچھ پوچھ کر عمدہ سے عمدہ کھانے پکواتے۔ ایک بار حضرت حسام الدین صاحبؓ نے عرض کیا کہ میں شب دیگ عمدہ پکوانی جانتا ہوں۔ حضورؑ نے ایک مٹھی روپوؤں کی ان کے آگے رکھ دی اور انہوں نے بقدر ضرورت روپے اٹھا لئے اور دیگ پکوائی جو بہت لذیذ تھی اور حضورؑ نے بھی بہت تعریف فرمائی۔

حضرت منشی ظفر احمد صاحبؓ بیان فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ انسپکٹر جنرل پولیس کا ایک باورچی قادیان آیا۔ بوڑھا آدمی تھا اور بیعت میں داخل تھا۔ حضورؑ نے ان سے فرمایا کہ آپ ایک بڑے آدمی کا کھانا پکاتے رہے ہیں، کوئی بہت عمدہ چیز دوستوں کے لئے پکائیں۔ انہوں نے کہا کہ حضورؑ نمونہ ملاحظہ فرمالیں اور پھر بکرے کی ایک ران روسٹ کر کے خدمت میں پیش کی۔ وہ گوشت چاقو سے بڑی مشکل سے کٹتا تھا۔ بڑی مشکل سے انہوں نے تھوڑا سا کاٹ کر حضورؑ کی خدمت میں پیش کیا۔ حضورؑ نے مونہہ میں ڈالا اور چبانے کی کوشش فرماتے رہے مگر وہ چبایا نہ جاسکا لیکن آپؑ نے اس باورچی کی تعریف فرمائی کہ بہت عمدہ پکایا ہے۔ میں نے کہا کہ یہ کاٹا جاتا ہے نہ چبایا جاتا ہے، گھی بھی ضائع کر دیا۔ مولوی عبدالکریم صاحب بھی وہاں بیٹھے تھے، وہ بھی ہنسنے لگے اور کہا کہ یہ ٹھیک نہیں پکایا اس پر حضورؑ نے فرمایا: انگریز ایسا ہی کھاتے ہیں اور ان کے نقطہ خیال سے بہت اعلیٰ درجہ کا پکا ہوا ہے۔ پھر باورچی سے فرمایا: آپ کوئی اور چیز مہمانوں کے لئے تیار کریں، باورچی موجود ہیں آپ ان کو بتلاتے جائیں۔

## احترام آل رسول ﷺ

حضرت ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحبؓ کو 1901ء میں حضرت مسیح موعودؑ کی بیعت کی سعادت ملی۔ جلد ہی آپؓ کی اہلیہ نے بھی بیعت کر لی اور پھر ایک نہایت مبشر خواب دیکھنے کے بعد انہوں نے حضرت ڈاکٹر صاحبؓ پر زور دیا کہ تین مہینے کی رخصت لے کر معہ اہل وعیال قادیان جا کر رہیں۔ حضورؑ کو آپؓ کی آمد کی بہت خوشی ہوئی اور اپنے قریب کے مکان میں ٹھہرایا اور خاص محبت سے پیش آتے رہے۔ حضرت ڈاکٹر صاحبؓ بیان کرتے ہیں کہ ایک روز جب حضرت اقدسؑ باغ میں ایک چارپائی پر تشریف فرما تھے اور میں کچھ اصحاب کے ہمراہ زمین پر بوری پر بیٹھا تھا کہ اچانک حضورؑ کی نظر مجھ پر پڑی تو فرمایا ڈاکٹر صاحب! آپ میرے پاس چارپائی پر آ کر بیٹھ جائیں۔ مجھے شرم محسوس ہوئی کہ میں حضرت صاحب کے برابر ہو کر بیٹھوں۔ حضورؑ نے دوبارہ ارشاد فرمایا تو میں نے عرض کیا میں یہیں اچھا ہوں...... تیسری بار خاص طور پر حضورؑ نے فرمایا کہ آپ میری چارپائی پر آ کر بیٹھ جائیں کیونکہ آپ سید ہیں اور آپ کا احترام ہم کو منظور ہے۔

## قادیان میں دورِ درویشی کی ابتداء

محترم ملک صلاح الدین صاحب 1947ء کے بعد کے ابتدائی درویشان کے حالات بیان کرتے لکھتے ہیں کہ ایک لمبے عرصہ تک درویشان قادیان میں محصور ہو کر رہ گئے۔ نہ کوئی باہر جاسکتا تھا اور نہ ہی کوئی چیز باہر سے منگوائی جاسکتی تھی۔ صرف گندم ابال کر کھائی جاتی اور مرکز کی حفاظت کے لئے دن رات مستقل ڈیوٹی دی جاتی۔ حضرت مولوی عبدالرحمٰن جٹ صاحب امیر مقامی تھے۔ خزانہ میں پیسہ نہیں تھا اس لئے کفایت اس حد تک تھی کہ باتنخواہ کارکنان کے سوا دوسروں کو لنگر سے کھانا اور دیگر ضروریات کے لئے پانچ روپے ماہوار ملا کرتے تھے۔ پھر آہستہ آہستہ احمدیوں نے بازار جانا شروع کیا۔ ابتداء میں بازار جانے والوں کے نام ایک کاپی میں نوٹ کئے جاتے اور ان کے واپس آنے پر بھی اندراج ہوتا، بٹالہ اور امرتسر جانا پڑتا تو تھانے میں رپٹ درج کی جاتی اور سلسلہ کے خرچ پر ایک سپاہی ساتھ جاتا۔ آہستہ آہستہ حصار میں نرمی ہونے لگی لیکن جب جلسہ سالانہ 1947ء کا انعقاد مسجد اقصیٰ کے برآمدہ کے شمالی حصہ میں ہوا تو اس میں ''داغ ہجرت'' کی پیشگوئی کے حوالہ سے یہ بیان کیا گیا کہ یہ ہجرت مقدر تھی اور انشاءاللہ واپسی بھی ہوگی ...... اس اعلان پر جماعت کا شدید بائیکاٹ کیا گیا اور کوئی چیز بھی قادیان میں پہنچنے نہ دی جاتی تھی۔ احمدی دوبارہ محصور ہو کر رہ گئے ...... ان حالات میں حضرت مصلح موعودؓ کی ہدایات یہ تھیں کہ خرچ بہت کم کیا جائے، غیرمسلموں سے حسن سلوک کیا جائے اور دعائیں بہت کی جائیں...... حضورؓ نے ایک درویش سے یہ بھی فرمایا کہ اگر مجھ پر خلافت کی ذمہ داری نہ ہوتی تو میں بھی قادیان کے درویشوں میں ٹھہرتا۔

## انگریز قوم کی شکرگزاری

مکرم ڈاکٹر میاں محمد طاہر صاحب لکھتے ہیں کہ خاندان مغلیہ اور مسلمانوں کے غدر کے زمانے کے حالات پڑھ پڑھ کر میرا خون کھول اٹھتا اور میں سمجھ نہ سکتا کہ آخر حضرت مسیح موعودؑ نے اس انگریز کی تعریف کیوں کی ہے جس نے ایک بادشاہ قوم کو گداگر بنا دیا اور اس کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ ایک دن میں نے یہ سوال حضرت ملک غلام فرید صاحبؓ سے کر دیا۔ آپؓ نے یہ کہانی سنائی کہ ایک کمزور غریب آدمی جس کے پاس تھوڑا سا سامان خورونوش تھا اور کوئی ہتھیار نہ تھا اور وہ اپنی جوان بیٹی کے ہمراہ ایک جنگل پار کرنا چاہتا تھا جس میں جرائم پیشہ لوگ رہتے تھے۔ وہ جنگل کے کنارے کھڑے ہو کر کبھی اپنی کمزوری کو دیکھتا اور کبھی اپنی جوان بیٹی کو۔ یکایک ایک طاقتور آدمی اسلحہ سے لیس آپہنچا اور اسے بحفاظت اس کے گھر پہنچا دیا...... اب بتاؤ کیا اس بوڑھے کو اس آدمی کا شکریہ ادا کرنا چاہئے یا نہیں؟ میں نے کہا خوب شکریہ ادا کرنا چاہئے۔ اس پر آپؓ نے فرمایا

کہ جب پنجاب میں مغلوں کی حکومت کمزور ہوگئی تو سکھوں نے زور پکڑا اور لوٹ مار کا میدان بنا دیا۔ کسی مسلمان کی جان، مال اور عزت محفوظ نہ تھی۔ جسے چاہتے لوٹتے، قتل کرتے اور جس کی چاہتے لڑکیاں اٹھا کر لے جاتے۔ مساجد مقفل کر دی گئیں، اذان کی اجازت نہ تھی، باجماعت نماز کی اجازت نہ تھی، قرآن پڑھنے اور تہوار منانا ممنوع تھا۔ حضرت سید احمد بریلویؒ اور حضرت اسماعیل شہیدؒ نے سکھوں کے خلاف جہاد کیا لیکن انگریز کے خلاف جہاد نہیں کیا۔ مسلمانوں کی حالت اس بوڑھے بیکس کی تھی جو کہ اپنی جوان بیٹی کو باعزت و بآبرو جنگل کے پار لے جانا چاہ رہا تھا۔ پھر یکایک پنجاب میں انگریز آ گیا۔ اس نے نہ صرف امن قائم کیا بلکہ تمام مذہبی حقوق بھی عطا کئے اور تبلیغ کی اجازت بھی دیدی۔ چنانچہ حضرت مسیح موعودؑ جنہیں اسلام اپنی جان سے زیادہ عزیز تھا وہ کیوں شکرگزار نہ ہوتے!؟

## پاکستان کا ایک احمدی چیمپئن

پاکستان کی پہلی ویٹ لفٹنگ چیمپئن شپ 1959ء میں منعقد ہوئی جس میں میاں محمد اعظم صاحب پہلے پاکستانی تھے جنہوں نے اپنے وزن سے دوگنا وزن اٹھا کر ریکارڈ قائم کیا۔ ماہنامہ ''ہمدرد صحت'' نے نومبر 1964ء کے شمارہ میں اور ''سپورٹس ٹائمز'' نے 1967ء میں اپنے شمارہ کے سرورق پر آپ کی تصاویر شائع کیں اور آپ کی منفرد کامیابیوں کو سراہا۔

محترم میاں صاحب 5/اگست 1939ء کو پیدا ہوئے۔ اولمپکس، ایشین گیمز، کامن ویلتھ گیمز، سیف گیمز اور کئی دیگر عالمی ٹورنامنٹس میں متعدد بار پاکستان کی نمائندگی کرنے کا اعزاز حاصل کیا۔ پاکستان کے قومی چیمپئن کا اعزاز مسلسل آٹھ سال تک آپ کے پاس رہا۔ آپ بہت سے بین الاقوامی ٹورنامنٹس میں پاکستانی ٹیم کے مینیجر، کوچ، چیف کوچ اور ریفری بھی رہے۔

## ''اسلامی اصول کی فلاسفی''

حضرت چوہدری فتح محمد صاحب سیالؓ نے، جو تقسیم ہند کے وقت پنجاب لیجسلیٹو کونسل کے رکن تھے، بیان کرتے تھے کہ ایک بار وہ دلّی میں مسز سروجنی نائیڈو سے ملنے گئے جو کانگریس کی صف اوّل کی لیڈر تھیں، ہندوستان کی آزادی کے وقت صوبے کی گورنر بھی رہیں، انگریزی کی شاعرہ تھیں اور ''بلبل ہند'' کے لقب سے معروف تھیں۔ حضرت چوہدری صاحبؓ بیان کرتے ہیں کہ موصوفہ سے میں نے کہا کہ آپ کرشن اوّل کو تو مانتی ہیں کرشن ثانی کو کیوں نہیں مانتیں؟ مسز نائیڈو نے اپنے نوکر کو آواز دے کر کہا میرے سرہانے کے نیچے جو کتاب ہے وہ اٹھا لاؤ۔ نوکر کتاب لے کر آیا اور مسز نائیڈو کی طرف بڑھائی۔ انہوں نے کہا یہ چوہدری صاحب کو دو۔ چودھری صاحبؓ نے اسے کھولا تو معلوم ہوا کہ وہ ''اسلامی اصول کی فلاسفی'' کا انگریزی ترجمہ ہے۔ محترم چودھری فتح محمد صاحب سیالؓ کے چہرہ پر حیرت اور خوشی کی لہر دیکھ کر مسز نائیڈو نے کہا: کیا آپ اب بھی کہتے ہیں کہ مَیں کرشن ثانی کو نہیں مانتی؟

## بینن کا پہلا احمدی

### محترم راجی بصیرو صاحب

محترم راجی بصیرو صاحب آف بینن 1915ء میں ایک زمیندار گھرانے میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم کے ساتھ ساتھ بڑی محنت سے دینی تعلیم بھی حاصل کی۔ زمینداری کے علاوہ تجارت کا پیشہ بھی اپنایا۔ 1967ء میں نائیجیریا سے ایک تبلیغی وفد بینن پہنچا جس کے ذریعہ سے آپ نے بینن کا پہلا احمدی بننے کی سعادت حاصل کی۔ 1974ء میں آپ نے ذاتی طور پر زمین کا ایک ٹکڑا خریدا اور مسجد کی تعمیر کروائی جو جماعت احمدیہ بینن کی پہلی مسجد تھی۔ بقیہ عمر میں آپ نے مزید تین مساجد کے لئے زمین خریدی اور ایک ایکڑ سے زائد رقبہ کا اپنا ناریل کا باغ جماعت کو دیدیا۔

مساجد کی تعمیر کا آپ کو ایسا شوق تھا کہ اس مقصد کے لئے وقار عمل کرنے میں کبھی عار محسوس نہیں کی۔ آپ کی کار ہمیشہ جماعتی کاموں کے لئے وقف رہتی تھی۔ چندہ جات کی ادائیگی اور مہمان نوازی کا جوش تھا۔ کئی غرباء اور یتیموں کو اپنے خرچ پر تعلیم دلوائی۔ خلفاء سلسلہ سے ملاقات کے لئے غانا، آئیوری کوسٹ، نائیجیریا اور لندن کے سفر کئے۔ تبلیغ کا جنون تھا اور ہمیشہ وعدہ سے بڑھ کر روحانی پھل پیش کرنے کی توفیق پایا کرتے۔ اپنے خرچ پر کتب خرید کر تحفہ دیتے اور پمفلٹ طبع کروا کے تقسیم کرتے۔ ہر دلعزیز شخصیت تھے۔ جنوری 1994ء میں جب آپ کی وفات ہوئی تو جنازہ میں شہر کے رؤسا تاجر اور مذہبی علماء نے شرکت کی۔

## حضرت میاں محمد مراد صاحب

1908ء میں پنڈی بھٹیاں کے حضرت میاں محمد مراد صاحب اپنے چند دوستوں کے ہمراہ آریوں اور عیسائیوں کے بعض جلسوں میں شامل ہوئے تو نتیجۃً اسلام سے متنفر ہوگئے۔ ایسے میں ایک مالدار ہندو نے انہیں ہندو ہو جانے کی صورت میں مال فوائد کا لالچ بھی دیا۔ اتفاقاً آپ کی ملاقات کسی مسلمان تحصیلدار سے ہوئی جنہوں نے آپ کے خیالات معلوم کرکے کہا کہ ''میں تو احمدی نہیں...... لیکن تم حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کی کتابیں پڑھو کیونکہ اُن کے سوا کوئی بھی ایسے اعتراضات کا جواب نہیں دے سکتا''۔ چنانچہ آپ نے کتب کا مطالعہ شروع کیا اور پھر ایک خواب کے نتیجہ میں اپنے بھائی اور استاد کے ہمراہ پیدل قادیان پہنچ کر حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کے دست مبارک پر بیعت کر لی۔ پھر سرگرم داعی الی اللہ بن گئے۔ تبلیغ کرنے کے جرم میں آپ پر بہت ظلم کیا گیا۔ کئی بار سرِ بازار پیٹا گیا۔ بائیکاٹ کیا گیا۔ آپ کے بچوں کو پیٹا جاتا اور فقط احمدی ہونے کی وجہ سے سکول میں فیل کر دیا جاتا۔ قتل کے بھی ارادے ہوئے لیکن آپ کے پائے ثبات میں لغزش نہ آئی۔ جلد ہی مختلف مقامات پر کئی افراد آپ کے ذریعہ احمدیت کی آغوش میں آئے جن میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حالات تالیف کرنے والے حضرت شیخ عبدالقادر صاحب کے علاوہ حضرت مولانا دوست محمد صاحب شاہد کے والد محترم اور دو چچا بھی شامل تھے جنہیں تبلیغ کرنے پر اُن کے والد نے حضرت میاں محمد مراد صاحب کو تین دفعہ زدوکوب کیا۔ بعد میں ایک دفعہ حضرت میاں صاحب نے محترم مولانا دوست محمد صاحب کے دادا سے کہا کہ آپ نے مجھے تین دفعہ پیٹا اور آپ کے تین بیٹے احمدی ہوگئے۔ آپ تین دفعہ اَور مار پیٹ کرلیں تا بقیہ تین بھی احمدیت قبول کرلیں۔